مُحَمَّدٌ ذِكْرُهُ رُوحٌ لِاَنْفُسِنَا ، مُحَمَّدٌ شُكْرُهُ فَرْضٌ عَلَی الْاُمَمِ

"علامہ امام بوصیری"

# مطلع الانوار

## نعت و سلام

بہ اہتمام:

بزم فروغ نعت

(LIB) عیدگاہ سرینگر

ترتیب و تالیف:


جان محمد زرگر (بانڈے)

ریشن ہار عیدگاہ سرینگر، کشمیر

Mob : 09906499620

مُحمّدٌ ذِکرُہٗ رُوحٌ لِاَنفُسِنَا ۔ مُحمّدٌ شُکرُہٗ فَرضٌ علَی الاُمَمِ

"علامہ امام بوصیریؒ"

# مطلعُ الانوار

نعت و سلام

بہ اہتمامِ بزمِ فروغِ نعت (LIB) عیدگاہ سرینگر

ترتیب و تالیفُ

جان محمد زرگر (بانڈے) ریشن ہارِ عیدگاہ سرینگر
کشمیر
Mobile No:-9906499620

## کوائف


نام کتاب ______ مطلعُ الانوار

موضوع ______ نعت وسلام

مؤلف ______ جان محمد زرگر۔ ریشن مار عیدگاہ سرینگر

" " فون نمبر ۹۹۰۶۴۹۹۶۲۰

تصحیح از ______ سیّد محمّد اشرف صاحب اندرابی،

" " شوکت حسین صاحب کینگ۔

کتابت ______ خواجہ عبدالغنی بونہ کوٹ باندی پورہ۔

سرورق ______

مطبع ______

سال اشاعت ______ ۱۴۳۵ ھ ۲۰۱۴ ء

ملنے کا پتہ :۔ ______ مکتبہ علم وادب۔ ریڈکراس روڈ سرینگر

قیمت: -/200

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# انتساب

## یہ گلدستہ نعت وسلام

## مطلع الانوار

میں حضرت مولانا نورالدین عبدالرحمٰن جامی رحمتہ اللہ علیہ کے اسم گرامی سے معنون کرتا ہوں۔

آپ نے جس والہانہ عشق اور عقیدت سے بارگاہِ رسالت صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم میں ھدیۂ نعت پیش کیا ہے، اس کا سارے فارسی ادب میں جواب نہیں۔ اور شاہانِ عالم بھی آپکی قدرومنزلت پر رشک کرتے ہیں۔

جامیا بوئے دردے آید ❊ از غزل ہائے عاشقانۂ تو

# تقریظِ دِل پذیر

## از زریں قلم

## سیّد محمد اشرف صاحب اندرابی (مدظلہ)

مہتمم دارالعلوم شاہ ہمدان پانپور کشمیر

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

نحمدہٗ ونصلی علیٰ رسولہٖ الکریم

"نعت" تعریف کو کہتے ہیں، خواہ نثر میں ہو یا نظم کی صورت میں، شاعری کی اصطلاح میں منظوم کلام کی اُس صنف کو "نعت" کہتے ہیں جس میں ممدوحِ عالمین حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کی مدح وستائش کی جائے۔ آں حضور صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کی نعت ومدح میں سب سے پہلے کس نے شعر کہنے کا شرف حاصل کیا ہے، اس کا تعین کرنا مشکل ہے تاہم یہ بات مسلمہ ہے کہ اعلان نبوّت سے پہلے بھی بعض فصحائے عرب نے حضورِ پُرنُور صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کے اوصافِ جمیلہ اور خصائلِ حمیدہ کو اپنے کلام کی زینت بنایا ہے۔ اِس سلسلے میں آپ صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کے مُشفق چچا خواجہ ابوطالب کا نام سرِفہرست

ہے۔ انہوں نے آپ صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کے بچپن میں ہی آپ کی شانِ اقدس میں فصیح وبلیغ اشعار کہے ہیں اور اُن کا ایک شعر تو ایسا ہے جس نے عربی ادبیات عالیہ میں شہرتِ دوام اور غیر فانی مقام حاصل کیا ہے۔

روایات صحیحہ میں آیا ہے کہ ایک بار وادی بطحا شدید قحط سالی کا شکار ہو گئی۔ اعیانِ مکہ مکرمہ ابوطالب کی خدمت میں آئے اور ان سے نزولِ باراں کے لیے جوارِ کعبہ میں آکر دعا مانگنے کی درخواست کی، یہ حضور انور صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کے بچپن کا زمانہ تھا۔ خواجہ ابوطالب اپنے نورِ نظر چہیتے بھتیجے کو لیکر (انگشت مبارک سے پکڑے ہوئے) کعبہ شریف پر حاضر ہوئے۔ دیوارِ کعبہ سے پشت لگائی۔ آپ کی انگشت مبارک سے آسمان کی طرف اشارہ کیا۔ اس وقت آسمان پر کہیں بھی بادل کا کوئی نشان نہ تھا لیکن انگشت مبارک کا اٹھنا تھا کہ بادل یمین ویسار سے آکر جمع ہو گئے اور آناً فاناً موسلادھار بارش برسنے لگی۔ اس موقعہ پر خواجہ ابوطالب نے فی البدیہہ یہ شعر کہا:

وَاَبْیَضَ یُسْتَسْقَی الْغَمَامُ بِوَجْھِہٖ
ثِمَالُ الْیَتَامٰی وَعِصْمَۃٌ لِلْاَرَامِل

(ترجمہ) "وہ خوبرو پیکر جمال چہرہ جس سے بادل اکتساب فیض کر کے باران رحمت برساتے ہیں، یتیموں کا ملجا و مددگار اور مسکینوں و بیواؤں کا پناہ گاہ ہے۔"

اعلانِ نبوت کے بعد جن نفوس قدسیہ کو حق جل مجدہٗ نے نعمت ایمان سے مشرف فرمایا، ان میں سے بہت سے حضرات نے نظم ونثر میں بارگاہِ رسالت کے تئیں اپنے والہانہ جذبات، عقیدت ومحبت کا اظہار کیا ہے اور دربارِ گہربارِ نبوت علی صاحبہا الصلوٰۃ والسلام سے خوشنودی حاصل کر کے اللہ تعالیٰ کی رضامندی کا پروانہ حاصل کیا ہے۔

عربی ادبیات میں نعتیہ ادب کا بیش بہا خزانہ موجود ہے اور یہ سلسلہ پورے تسلسل کے ساتھ ابتک جاری ہے اور انشاء اللہ تاقیام قیامت جاری رہے گا

حضور پُر نور شافع یوم نشور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی عمر گرامی کا چھٹا سال تھا آپکی والدہ ماجدہ سیدہ آمنہ طاہرہ رضی اللہ عنہا نے آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اور اپنی کنیز برکتہ کو ساتھ لیکر یثرب (مدینہ منورہ) کا سفر کیا تاکہ حضورِ انور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے والد ماجد حضرت عبداللہ رضی اللہ عنہ کے مرقدِ مبارک کی زیارت کریں اور قبیلہ بنو نجار، جو عبدالمطلب کے ننہال تھے، کے رشتہ داروں کو حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے متعارف کرائیں۔ کچھ عرصہ مدینہ منورہ میں قیام کرنے کے بعد جب واپس مکہ معظمہ آنے کے لیے روانہ ہوئے۔ تو اثنائے سفر بمقام اَبْوَاء (مکہ اور مدینہ کے درمیان ایک مقام) حضرتِ آمنہ رضہ علیل ہو گئیں۔ مرض نے شدت اختیار کی تو اپنے فرزندِ دلبند دُرِّ یتیم محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی جانب نگاہ کر کے یوں گویا ہوئیں: ۵

بَارَكَ اللّٰهُ فِيكَ مِنْ غُلَامٍ

يَا بْنَ الَّذِي مِنْ حَوْمَةِ الْحِمَامِ

نَجَا بِعَوْنِ الْمَلِكِ الْعَلَّامِ

فُودِيَ غَدَاةَ الضَّرْبِ بِالسِّهَامِ

بِمِائَةٍ مِنْ إِبِلٍ سَوَامٍ

اس کے بعد فرمایا: "كُلُّ حَيٍّ يَمُوتُ، وَكُلُّ جَدِيدٍ بَالٍ وَكُلُّ كَبِيرٍ يَفْنٰى، وَأَنَا مَيِّتَةٌ وَذِكْرِي بَاقٍ فَقَدْ تَرَكْتُ طَيِّبًا وَوَلَدْتُ طُهْرًا"

" اللہ جل شانہٗ تجھے (اے فرزندِ کریم) سراپا برکت بنائے۔ آپ اسکے بیٹے ہیں جس کو اللہ ملک العلام نے اپنے فضل و کرم سے موت سے بچایا اور سو اونٹ کا فدیہ قبول فرما کر اسکی قربانی کو شرف قبولیت سے نوازا۔"

ہر زندہ مرنیوالا ہے اور ہر نئی چیز پرانی ہونیوالی ہے اور ہر بڑے سے بڑا فنا ہونیوالا ہے،

میں بھی مرنے والی ہوں لیکن میرا ذکر (میری یاد) ہمیشہ باقی رہے گا (اس لیے کہ) میں اپنے پیچھے بلند مرتبہ پاک ذات کو چھوڑ رہی ہوں۔"

عربی زبان کے علاوہ دُنیا بھر کی تمام زبانوں میں حضورِ انور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی نعت و مناقب کا بڑا ذخیرہ موجود ہے اور ادب و انشا کے دوسرے شعبوں کی طرح یہ شعبہ بھی روز افزوں ترقی پر ہے۔ تاہم اس سلسلۃ الذہب میں فارسی زبان نے جو کارنامے انجام دیئے ہیں اور جو سدا بہار گلستان سجائے ہیں، وہ اپنی مثال آپ ہیں۔ عجم کو ابتدا ہی سے یہ خصوصیت حاصل رہی ہے کہ اس کے مشرف بإسلام فرزندوں نے عشق و محبتِ حبیب اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم ہی کو زندگی کی سب سے بڑی اور گراں بہا متاع سمجھا ہے اور اس کا اظہار وضاحت و بلاغت کے اعلیٰ معیار اور جذبۂ صادق کے دل آویز اسلوب میں کیا ہے۔ یہ زبان اپنی فطری حلاوت و شیرنی کے لیے تو مشہور رہے ہی، لیکن نعتِ نبوی میں اسکی حلاوت و مٹھاس کا عالم ہی دوسرا ہوتا ہے۔ یہاں ضمناً یہ عرض کرنا مناسب ہوگا کہ شاعری کی سب سے زیادہ مشکل صنف "نعت" ہی ہے۔ اس لیے کہ نعت افراط و تفریط کی متحمل نہیں ہو سکتی۔ تاجدارِ دوعالم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی تعریف و توصیف کرنا، وہ بھی نظم میں، انتہائی دشوار کام ہے۔ کہا جاتا ہے کہ شاعری میں مبالغہ شاعر کی قادر الکلامی پر دلالت کرتا ہے اور خود شعر کو فن کی رفعتوں تک پہونچاتا ہے، لیکن نعت کا موضوع جو ذاتِ گرامی ہے، ان کی صفاتِ عالیہ اور کمالاتِ رفیعہ کے بیان میں اگر مبالغہ سے کام لیا جائے تو اندیشہ ہے کہ رسالت کی سرحد الوہیت کے ساتھ مل جائے گی۔ اسی طرح عام محبوبوں (مجازی) کی تعریف و توصیف میں جو اسلوب اور تشبیہات و استعارات استعمال کی جاتی ہیں، بسا اوقات وہ محبوبِ الٰہی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی شانِ اقدس کے لیے مناسب نہیں ہوتیں۔ پس نعت گوئی گویا پُل صراط ہے جس پر انتہائی ہوشیاری اور بیدار مغزی کے ساتھ گذرنے کا سلیقہ ہونا چاہیئے۔

پیشِ نظر مجموعۂ نعت موسوم بہ "مطلع الانوار" فارسی اور کشمیری نعوت اور مناجات پر مشتمل ہے۔
مرتب جان محمد صاحب زاد قدرہ وعلمہ نے بڑی محنت اور لگن سے عاشقانِ شاہ صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کے گلہائے عقیدت کے سدا بہار پھول چن کر یہ خوبصورت گلدستہ تیار کیا ہے، اس میں مستند (عموماً) اساتذہ اور عاشقانِ محبوبِ خدا کا کلام ہے۔ میں نے مبیضہ کو دیکھا۔ عدیم الفرصتی اور علالت کے باعث پورے
امعانِ نظر سے مطالعہ نہ کر سکا۔ تاہم اگرچہ اغلاط کی تصحیح کردی گئی ہے لیکن پھر بھی مرتب کو مشورہ دیا گیا ہے کہ اپنی نگرانی میں طباعت سے پہلے ان اغلاط کی تصحیح کرائیں، اور مزید غور و فکر کر کے ممکنہ غلطیوں کو درست کریں۔

دعا ہے کہ اس مجموعہ کو حق تعالےٰ قارئین کے لیے موجبِ ازدیادِ محبت، مرتب کے لیے باعثِ اجر و ثواب، نعت گو حضرات کے لیے وسیلۂ ترقیٔ درجات اور مجھ گنہگار کے لیے ذریعۂ مغفرت بنائے۔

وَھُوَ نِعْمَ الْمَوْلٰے وَنِعْمَ الْوَکِیْل

فقیر خاکسار
محمد اشرف اندرابی
سرپرستِ اعلیٰ شاہِ ہمدان میموریل ٹرسٹ پانپور کشمیر
ربیع الثانی ۱۴۲۲ھ مطابق جون ۲۰۰۱ء

# تقریظ دلپذیر از زریں قلم جناب شوکت حسین کینگ صاحب

## اُستاذ محترم حنفیہ عربی کالج نور باغ سری نگر



منم از نعت خوانانِ محمدؐ ؎ غلامے از غلامانِ محمدؐ (جامیؒ)

نعت کے موضوع پر پیش نظر کتاب (جو نعوتِ حضرت سرورِ دو عالم صلّی اللہ علیہ وآلہٖ وسلّم پر مشتمل ہے) میں حضرت اُستاذی المکرم قبلہ محترم اشرف العلماء علامہ سید محمد اشرف صاحب اندرابی (مدّظلہ) نے جو کچھ تحریر فرمایا ہے، اس پر اب اور کچھ لکھنا کور ذوقی کا مظاہرہ اور ذائقہ خراب کرنے کے مترادف ہوگا۔

برادرِ محترم جناب الحاج جان محمد صاحب زرگر (بانڈے) علم دوست شخصیّت ہونے کے ساتھ ساتھ بہترین نعت خوان اور نعت گو صاحبِ تالیف بزرگ ہیں اور پیش نظر تالیف میں آپ نے نعوتِ حضرتِ سرورِ کونین صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلّم کا جو حُسنِ انتخاب فرمایا ہے، بحرِ نعت میں یہ آپ کی کامیاب غواصی کا مظہر ہے۔ ذَالِكَ فَضْلُ اللّٰهِ يُؤْتِيهِ مَنْ يَّشَاءُ

گذشتہ سال جب آپ نے فریضہ حجِ بیت اللہ انجام دیا، تو آج کل کے مادّی دور میں آپ نے دیوانِ حضرتِ حسان بن ثابت رضؓ کا گرانقدر نسخہ کیمیا خرید کر اپنے مخطوطات و نوادراتِ کُتبِ نعت میں بیش بہا اضافہ کر دیا۔

؎
اِیں سعادت بزورِ بازو نیست ؎ تا نہ بخشد خدائے بخشندہ

پیشِ نظر مجموعۂ نعت موسوم بہ "مطلع الانوار" موصوف کی ۱۲ بارہ سالہ محنت شاقہ کا ثمرہ ہے۔ آپ نے خود بھی جو نعتیں اور مناقب تصنیف کئے ہیں وہ مضامین اور فنی نکتہ نگاہ کے تناظر میں بہترین کلام ہے۔

اُمید ہے قارئین کرام خاص کر اہلِ سنت حضرات خریداری کے معاملہ میں مکمل تعاون فرما کر اس شعر کے مِصداق ٹھہریں گے۔

جمادے چند دادم جان خریدم
بحمد اللہ عجب ارزان خریدم

والسّلام

خاکسار
شوکت حسین کینگ قادری
رُکنِ انجمن تبلیغ الاسلام جموں و کشمیر
و اُستاذِ حنفیہ عربک کالج نور باغ سرینگر

۸، ماہِ شعبان المعظم ۱۴۲۶ھ
مطابق ۱۳ ستمبر ۲۰۰۵ء

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# ذکر جمیل

الحمد للہ رب العلمین ہ والصلوٰۃ والسلام علی
سید الانبیاء والمرسلین وعلی آلہ واصحابہ واولیاء
امتہ اجمعین ہ

وہ دانائے سبل، ختم الرسل مولائے کل جس نے
غبارِ راہ کو بخشا فروغ وادیٔ سینا

نگاہِ عشق و مستی میں وہی اول وہی آخر
وہی قرآں، وہی فرقاں، وہی یٰسین وہی طٰہٰ

ہر اس مقدس کلام کو جس میں محسنِ انسانیت آقائے نامدار حضرت احمد مجتبیٰ محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی تعریف و توصیف کی جائے، نعت کہتے ہیں۔ اس میں نظم کی قید نہیں ہے۔ اگر نثر بھی اس معیار پر پورا اترے تو وہ بھی نعت ہی ہے۔ نعتیہ مضامین تمام اصناف سخن میں موجود ہیں۔ نعت کی صنف پر شعرا نے متعدد کتابیں لکھی ہیں، مگر نعتیہ ادب میں غزل اور قصیدہ زیادہ مقبول رہا ہے۔ ارشاد باری تعالیٰ ہے:۔

"ان اللہ وملئکتہ یصلون علی النبی یا ایھا الذین آمنوا صلوا علیہ وسلموا تسلیما

اس طرح خداوند کریم نے خود اپنے حبیب اور رحمۃ للعالمینؐ پر درود و سلام بھیج کر نعت کا آغاز کیا ہے، لہذا یہ بات روزِ روشن کی طرح عیاں ہے کہ جتنی بھی تعریفیں حضور پُر نورؐ شافع یوم النشورؐ کی کی جائیں کم ہیں۔ اگرچہ یہ ایک حقیقت ہے کہ انسان رسالت مآب جناب سرورِ کائنات صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم کے نعت و توصیف لکھنے سے قاصر ہے۔ الفاظ مجبور ہیں۔ کائنات اپنی تمام تر وسعتوں کے ساتھ محدود ہے۔ آپکے فضائل، برکات، و کمالات غیر محدود ہیں۔ قلم اور زبان حقیقی خد و خال پیش کرنے سے عاجز ہے، کیونکہ آپؐ کی ذات اقدس حسن و جمال کا پیکر ہے۔ آپؐ کا جسم اطہر قدرتِ خداوندی کا مظہر ہے۔ خداوند کریم نے آپؐ کو ایسا بے مثل اور بے نظیر بنایا کہ ایسا بے مثل و بے نظیر نہ ہوا ہے نہ ہوگا۔

اِن ہی باتوں کو مدِ نظر رکھتے ہوئے اگر فنِ نعت کی باریکیوں کا بغور جائزہ لیا جائے تو پتہ چلے گا کہ نعت لکھنا بہت ہی مُشکل کام ہے جس کا اعتراف اولیاء کاملین اور عشاقِ رسولؐ نے یوں کیا ہے :۔

عقول قدسیاں گم گشت اندر یک خم زلفت
زمشت خاکیاں انجا چہ سنجد ایں مقالت

حضرتِ امیر کبیر میر سیّد علی ہمدانی رح

عرفی رہِ نعت است دریں بادیہ مشتاب
ہوشدار کہ سر بر سرِ تیغ است قلم را

سیّد جمال الدین عرفی

ادب گاہیست زیر آسمان از عرش نازک تر
نفس گم کردمی آید جنید و بایزید ایں جا

حضرت عزت بخاری

چوں بر تو خدائے آفریں گفت جامیؔ چہ سزائے آفرینت ! !

مولانا جامیؔ

ہزار بار دہن بشویم ز عطر و گلاب ہنوز نام تو گفتن کمال بے ادبی است

سید جمال الدین عرفیؔ

نسبتِ خود بسگت کردم و بس منفعلم زانکہ نسبت بسگ کوئے تو شد بے ادبی

حاجی جان محمد قدسیؔ

غالبؔ ثنائے خواجہ بہ یزداں گذاشتیم کاں ذاتِ پاک مرتبہ دانِ محمدؐ است

مرزا اسداللہ خان غالبؔ

ہوشدار و با ادب زیں جا گذر پس سراکن مدحتِ خیر البشر

حکیم غلام الدین سایفؔ

اس لیے ثابت ہوتا ہے کہ کسی کی کیا مجال ہے جو خلاصۂ کائنات، فخر موجوداتؐ کی مدحت سرائی اور سیرت نگاری کا حق ادا کرے۔ یہ دعویٰ آج تک نہ کسی زبان سے نکلا ہے نہ کسی قلم نے اِسے صفحہ قرطاس پر ثبت کیا ہے۔ کیونکہ حضورؐ کے سراپائے بے مثال کے اوصاف حمیدہ کا احاطہ کرنا اور جمالِ مصطفےٰؐ کے شایان شان انکی توضیح اور تشریح کرنا زبان و بیان کے بس کا کام نہیں۔ پھر بھی اپنی لیاقت اور وسعت کے لحاظ سے صحابہ کرامؓ اور اولیائے کاملین رحمتہ اللہ علیہ نے آپؐ کی خدمت اقدس میں گل ہائے عقیدت پیش کر کے نعوت کے ایسے حسین و جمیل چمن آراستہ کئے جن کی مہک سے آج بھی پوری دُنیا معطر ہے اور بارگاہ رسالتؐ میں اپنی بساط کے مطابق گل ہائے عقیدت، پیش کر کے دین و دُنیا کی سعادت حاصل کی ہے۔ یہ بہت بڑا شرف ہے جس کی سعادت خداوند کریم کے فضل و کرم سے ہی نصیب ہوتی ہے اور اس میں

خُداوندِ کریم کی رحمت اور عطا کا ہاتھ ہوتا ہے۔ اس کے بعد اگر ہم عربی نعتیہ ادب پر نظر ڈالیں، یہ مقدس زبان بھی مدحتِ رسولؐ اور نعوت سے مالا مال ہے۔ عربی نعتیہ ادب کا آغاز حضورِ پُر نور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے مقدس دور میں ہی ہوا ہے۔ حضورؐ کے مقدس دور میں جن اصحاب نے حضور کے نعت و توصیف بیان کئے۔ ان کے اسمائے گرامی اس طرح ہیں:-

حضرتِ ابوطالبؓ، حضرتِ کعب بن مالکؓ، حضرتِ کعب بن زہیرؓ، حضرت حسان بن ثابتؓ، حضرت عبد اللہ بن رواحہؓ، حضرت عباسؓ، حضرت ابوسفیانؓ، حضرتِ حبیب الصادیؓ، حضرت صفیہؓ اور حضرتِ ام معبدؓ۔ رضی اللہ تعالےٰ علیہم اجمعین۔

حضرت حسان بن ثابت دربارِ رسالتؐ میں حاضر ہو کر حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی شان میں نذرانہ عقیدت پیش کر کے حضورِ پرنورؐ سے شرفِ قبولیت حاصل کرتے تھے۔

واحسن منك لم ترقط عینی　　واجمل منكَ لم تَلِدِ النساءُ
خلقت مبرأً من کلِ عیبٍ　　کانك قد خلقت کما تشاءُ[1]

حضرت حسان بن ثابتؓ

جب آقائے دو جہاں حضورِ پرنور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے مدینہ منورہ کو اپنی تشریف آوری سے منور کیا۔ تو اہلِ مدینہ نے رسول اکرم صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کا والہانہ استقبال کیا۔ مدینہ کی معصوم بچیوں نے اکٹھے ہو کر حضورِ پرنور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی شان میں یہ نعتیہ کلام پڑھا:-

[1]:- دیوانِ حسان۔ چھاپ: بیروت، لبنان۔

طَلَعَ الْبَدْرُ عَلَیْنَا مِنْ ثَنِیَّاتِ الْوِدَاعِ
وَجَبَ الشُّکْرُ عَلَیْنَا مَادَعَا لِلّٰہِ دَاعِ
اَیُّھَا الْمَبْعُوْثُ فِیْنَا جِئْتَ بِالْاَمْرِ الْمُطَاعِ

اس کلام سے متاثر ہو کر کسی شاعر نے کیا خوب کہا ہے:-

اینک آں سرو روان می رسد　　اینک آں گلبرگ خنداں می رسد
شاد باش اے خستۂ ہجران بلا　　کز پئے درد تو درماں می رسد

اس کے بعد تابعین اور تبع تابعین کا دور شروع ہوتا ہے۔ اُنھوں نے بھی دربار رسالت مآب ﷺ کی خدمت میں ھدیہ عقیدت پیش کر کے دین و دُنیا کی سعادت حاصل کی ہے۔ اُن کے اسمائے گرامی اسطرح ہیں:-

حضرت زین العابدین، حضرت امام بوصیری۔ حضرت سیّد محمّد برزنجی المدنی، حضرت امام ابوحنیفہ، حضرت شیخ سید عبد القادر جیلانی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہم اجمعین

اِن نلت یا ریح الصبا یوماً الیٰ ارض الحرم
بلغ سلامی روضۃ فیھا النبی المحترم

حضرت امام زین العابدین رح

مُحَمَّدٌ سَیِّدُ الْکَوْنَیْنِ وَالثَّقَلَیْنِ ۔ وَالْفَرِیْقَیْنِ مِنْ عَرَبٍ وَّمِنْ عَجَمٍ
ھُوَ الْحَبِیْبُ الَّذِیْ تُرْجیٰ شَفَاعَتُہٗ ۔ لِکُلِّ ھَوْلٍ مِّنَ الْاَھْوَالِ مُقْتَحَمٍ

حضرت امام شرف الدین بوصیری

اَفَلَتْ شُمُوْسُ الْاَوَّلِیْنَ وَشَمْسُنَا
اَبَداً عَلیٰ اُفُقِ الْعُلیٰ لَاتَغْرُبُ

حضرت شیخ سید عبد القادر جیلانی رح

وادی کشمیر میں جن اولیائے کرام نے اسلامی تعلیمات کو فروغ دیا، ان میں سرفہرست حضرتِ امیرکبیر میر سیّد علی ہمدانی رہ کی ذات بابرکات ہے۔ آپؒ اسلام کے مخلص، جاں نثار، مبلغ، عظیم مجاہد اور پُرعزم مومن تھے۔ آپؒ نے وادی گلپوش کو تعلیمات اسلامیہ سے منور اور آراستہ کیا، اور ساتھ ہی یہاں فارسی زبان مقبول ہوئی۔ وادیٔ کشمیر میں جن اولیائے کاملین اور فارسی لغت گو شعرأ کا کلام مقبول ہوا، ان میں سے کچھ اسمائے گرامی اسطرح ہیں:-

حضرت امیر کبیر میر سیّد علی ہمدانی رح۔ مولانا عبدالرحمان جامی رح۔ حضرت شیخ سعدی شیرازی رح۔ حضرت فریدالدین عطار رح۔ حضرتِ امیر خسرو رح۔ حضرت شیخ یعقوب صرفی رح حضرت حبیب اللہ نوشہری رح۔ مرزا اکمل الدین رح۔ حاجی جان محمّد قدسی رح۔ رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہم اجمعین۔

مشتاق آفتاب جمال محمدؐ ایم ۔۔۔ نمایندۂ محمدؐ و آلِ محمدؐ ایم
پروانہ وار سوختہ از آتش فراق ۔۔۔ در آرزوئے شمع وصال محمدؐ ایم

حضرت امیر کبیر میر سیّد علی ہمدانی رح

لیکساں را کس توئی در ہر نفس ۔۔۔ من ندارم در جہاں جز تو کس
اے شفاعت خواہ مشعلے تیرہ روز ۔۔۔ لطف کن شمع شفاعت بر فروز

حضرت شیخ فریدالدین عطار

یک شب ترا مہمان کنم تا جان و دِل قربا کنم
جائے تو در چشماں کنم از من چرا رنجیدہٗ

حضرت شیخ سعدی شیرازی

عیدگاہ ما غریباں کوی تو | انبساط عید دیدن روی تو
صد ہزاراں عید قربانت کنم | اے ھلال ما خم ابروی تو

حضرت امیر خسرو رح

نہ در درج صدف مثلِ تو گوہر | نہ در برج شرف مثل تو اختر
نہ جز تو حق نمائے قبلہ گاہے | نگاہے یارسول اللہ نگاہے،

حضرت عبدالرحمٰن جامی رح

ختم رسل پادشہہ انبیاء | خاک درش تاج سر اولیاء

حضرت شیخ یعقوب صرفی

زیدہ نور، نور محمود است | از جمالش خدا مشہود است
ہر کہ دیدار مصطفیٰ را دید | او دراں جلوۂ خدارا دید

حضرت مرزا اکمل الدین رح

چشم رحمت بکشا سوئے من انداز نظر | اے قرشی لقبی ہاشمی و مطلبی

حاجی جان محمد قدسی رح

کشمیری زبان میں نعت گوئی کا آغاز کس سن سے ہوا۔ اس کا تعین کرنا کافی دشوار ہے۔ پھر بھی اکثر تذکرہ نگاروں کا خیال ہے کہ کشمیری زبان میں نعت گوئی کا آغاز حضرت شیخ نورالدین نورانی رح کے کلام سے ہوا:۔

پاڑی پاڑی لگزی تس پیغمبرس ؎ یہندس دورس رحمت چھہ جاڑی
کاڑلی یلہ حق لگہ روز محشرس ؎ تس کُن امید وار آسن ساڑی

حضرت شیخ العالم کے بعد نعت گوئی کا یہ مقدس سخن کشمیر میں برابر جاری رہا۔ اور کشمیر کے شعراء نے نہایت ہی خوبصورت نعوت لکھ کر عاشقانِ

رسول صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کے دل و دماغ معطر کرتے رہے۔

صد کوشرہ چھلہ طرزبان ادہ کرہا تھنہ آسن بیان
تو نتہ ماگرتھیم بے ادبی لے شاہ رسول عربیؐ ——— صمدمیر

گوجہاں تازہ بہ رخسار رسول عربیؐ رفوٹ گلو مشک اِز گفتار رسول عربیؐ

——— پیر عزیز اللہ حقانی ———

لے بادِ صبا گرژھنہ شاہ سوئے مدینہ منز گلستانن ژھانڈتن دِلجوئے مدینہ

——— پیر مقبول شاہ کرالہ واری ———

چھم گرا دِ سیٹھاہ دادہ ادب رچھیت پکان گژھ
تتھ جایہ پاکس کن تسے اگر اذن گذر چھے ——— جیلانی

چھس دور پیومت گژھت رود دم یار مدینس
تمہ نورہ روشن گئے در و دیوار مدینس ——— عبدالاحد ناظم

کشمیر کے نعت گو شعرا کی قادر الکلامی اس قدر مقبولیت حاصل کرگئی کہ ان کا کلام ہماری وادی گلپوش میں ختمات المعظمات اور میلاد رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی روح پرور محفلوں میں نہایت ہی عقیدت کے ساتھ پڑھا جاتا ہے۔ میرے ذاتی کتب خانے میں پہلے سے ہی نعوت اور مناقب کا ایک اچھا خاصا مواد موجود ہے۔ اس کے علاوہ ملازمت کے سلسلے میں مجھے اکثر دور دراز علاقوں میں جانا پڑا۔ وہاں بھی میں اکثر مولود کی روح پرور محفلوں میں شرکت کرتا رہا۔ اس طرح میں نے گلستان نعت سے وہی خوبصورت نعوت چن لیے جو اکثر میلاد کی محفلوں میں پڑھے جاتے ہیں۔ اس کے علاوہ میں نے بہت سے بزرگوں سے ایسے غیر مطبوعہ اور نایاب نعوت حاصل کیے

جو اس کتاب میں پہلی بار چھپ رہے ہیں۔

ان بزرگوں کے اسمائے گرامی میں نے صفحہ نمبر ۲۴ پر شکریہ کے ساتھ درج کئے ہیں۔ نعت گوئی کا راستہ بڑا نازک ہے۔ اگر دینی بصیرت کمال۔ ہوشمندی اور پوری احتیاط کے ساتھ اس پل صراط کو عبور نہ کیا جائے تو قدم قدم پر لغزش کا امکان ہے اور پڑھنے والوں کے دل مجروح بھی ہو سکتے ہیں جیسا کہ کسی نے کیا خوب کہا ہے:۔

" با خدا دیوانہ باش و با محمد ہوشیار "

اس کے علاوہ نعت لکھتے وقت ایک سخن ور کو چاہیئے کہ وہ وحدانیت اور رسالت کا وہ میزانِ اعتدال برقرار رکھے جو قرآنِ پاک کا جوہر اور خلاصہ ہے۔

مجھے اس بات کا مشاہدہ ہوا ہے کہ اکثر کتابوں علی الخصوص نعوت درج کرتے وقت املائی اور اعرابی غلطیاں رہ جاتی ہیں جس کی وجہ سے قارئین حضرات غلط عبارت کو ہی از بر یاد کرتے ہیں۔ بعض اوقات ایسی غلطیاں موجب کفر بن جاتا ہے۔ اسی بات کو مدِ نظر رکھتے ہوئے میں نے سارے نعوت نہایت ہی احتیاط کے ساتھ درج کئے ہیں۔ ایک ایک نعت کو کافی غور سے دیکھا ہے۔ مختلف لائبریروں میں جا کر نعتیہ ادب کی کتابوں کا مطالعہ کیا ہے۔ جن کا تذکرہ میں نے کتابیات میں تفصیل کے ساتھ کیا ہے، اور اسکے بعد یہ کتاب تالیف کی ہے۔ پھر بھی بشریت کا تقاضا ہے کہ انسان سے کسی بھی وقت غلطی ہو سکتی ہے۔ اس لیے اہل علم اور نعت شناس حضرات کی خدمت میں گذارش ہے کہ اگر ان کی نظر میں یہ کتاب تالیف کرتے وقت کوئی غلطی یا کمی بیشی رہ گئی ہو تو مہربانی کر کے مؤلف کو

مطلع کریں۔ تاکہ آئندہ ایڈیشن میں اس غلطی کا ازالہ ہو سکے۔

اس کے علاوہ یہاں کے ادبی گھرانوں میں مدحِ رسولؐ پر مخطوطات کی شکل میں کافی مواد موجود ہے۔ جس کا بیشتر حصّہ جامع اور ایمان افروز ہے، جس کا محفوظ رکھنا ہم سب کا ملّی اور ادبی فریضہ ہے۔ "مطلع الانوار" کی تالیف کا میرا بنیادی مقصد یہی ہے کہ نعت کی اس عظیم اور پاکیزہ صنف کو عام کیا جائے۔ اور نئی نسل کو عشقِ رسولؐ کی لذّتوں سے آشنا کرایا جا سکے، کیونکہ نعت رسولِ اکرم صلّی اللہ علیہ وآلہٖ وسلّم ہی رُوح کی غذا اور ایمان کی قوت ہے۔

حفظِ مراتب کا لحاظ رکھتے ہوئے مطلع الانوار میں مناجات کے بعد نویں صدی ہجری کے فارسی نعتیہ ادب کے امام علامہ حضرت عبد الرحمٰن جامی علیہ رحمہ کے چند نعوت درج کی گئیں ہیں، اور باقی نعوت ردیف وار لکھنے کی وجہ سے مختلف صفحات پر آگئے ہیں۔ تاکہ کتاب میں مطلوبہ نعت آسانی سے مل سکے۔

میں محترم المقام عزت مآب علامہ سیّد محمد اشرف صاحب اندرابی اور محترم المقام استاذ مکرّم جناب شوکت حسین صاحب کینگ کا بے حد مشکور ہوں کہ آپ نے مذکورہ کتاب کے اکثر حصّے کو امعانِ نظر سے مطالعہ کیا اور تصحیح کر کے راقم کو اپنے زریں مشوروں سے رہنمائی کی

میں قاری محمّد اشرف آف مکتبہ علم و ادب ریڈ کراس روڈ سرینگر کا بے حد مشکور ہوں کہ آپ نے مجھے نقوش کا رسول صلّی اللہ علیہ وآلہٖ وسلّم نمبر (ناشر ادارہ فروغ اردو لاہور) فراہم کر کے فراخدلی کا

ثبوت دیا۔ اس کے علاوہ میں محترم عبدالرشید اندرابی کرالپورہ اور محترم محمد اقبال آف غلام محمد نور محمد تاجران کتب مہاراج گنج سرینگر کا بے حد مشکور ہوں۔ آپ دونوں نے مجھے کتاب تالیف کرتے وقت اپنے نیک مشوروں سے نوازا۔

مجھے اُمید ہے "مطلع الانوار" اربابِ ادب اور نعت شناس حضرات کیلئے ایک اچھا انتخاب ثابت ہوگا۔ (اِنشاءَ اللہ)

جزاکَ اللہُ خیرُ الجزاء

گر مقبول اُفتد زہے عز و شرف

والسّلام

وَاٰخِرُ دَعْوانا اَنِ الحَمدُ لِلّٰہِ رَبِّ العٰلَمِین۰

گدائے دربارِ محمدیؐ

جان محمد زرگر (بانڈے)

ریشن ہار، عیدگاہ سرینگر

فون نمبر:- ۹۹۰۶۴۹۹۶۲۰

۱۲، ربیع الاوّل ۱۴۲۷ھ

بمطابق

۱۱، اپریل ۲۰۰۶ء

# اظہارِ تشکر

نحمدہٗ و نصلی علیٰ رسولہٖ الکریم

رسالت مآب جنابِ سرورِ کائنات حضرتِ احمد مجتبیٰ محمدؐ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کے اس ارشادِ گرامی

"لایشکر اللہ من لایشکر الناس"

کو مدِنظر رکھتے ہوئے میں ان تمام علمائے کرام اور عاشقانِ رسولؐ کا بے حد ممنون و مشکور ہوں جنہوں نے "مطلع الانوار" کے لیے نعوت فراہم کئے اور مجھے اپنے نیک مشوروں سے نوازا۔ ان حضرات کے اسمائے گرامی اس طرح ہیں :-

سیّد محمد عبداللہ قادری۔ پیر غلام محی الدّین نوری۔ پیر نظام الدین صاحب سیّد محمد قاسم شاہ صاحب بخاریؒ۔ جناب شریف الدّین صاحب (ترال) سید مبارک شاہ گیلانی فطرت۔ پیر غلام رسول نازکی صاحب سیّد غلام احمد کاملی۔ سید نورالدین صاحب گیلانی۔ جناب غلام رسول صاحب کامگار۔ جناب غلام رسول کادسر۔ جناب غلام نبی جوہر۔ پیر غلام محی الدّین قادری۔ مولانا غلام مصطفےٰ اندرابی۔ سید عبدالجبار خاموش۔ حکیم غلام الدین سائف۔ حکیم غلام محمدؐ۔ غلام احمد مخدومی رحمتہ اللہ تعالےٰ اجمعین ؛

خدا رحمت کند ایں عاشقانِ پاک طینت را

# سَیِّدُ الِاسْتِغْفار

اَللّٰھُمَّ اَنْتَ رَبِّیْ لَآ اِلٰہَ اِلَّا اَنْتَ خَلَقْتَنِیْ وَاَنَا عَبْدُکَ
وَاَنَا عَلٰی عَھْدِکَ وَ وَعْدِکَ مَا اسْتَطَعْتُ
اَعُوْذُ بِکَ مِنْ شَرِّ مَا صَنَعْتُ اَبُوْءُ لَکَ
بِنِعْمَتِکَ عَلَیَّ وَ اَبُوْءُ بِذَنْبِیْ فَاغْفِرْ لِیْ فَاِنَّہٗ لَا
یَغْفِرُ الذُّنُوْبَ اِلَّا اَنْتَ

خُداوندا بحضرتِ جلالِ تو باز گشتیم توبہ کردیم از ہر بدی سہوٗ
خطا و غفلت و بیکاریئے کہ گذشتہ باشد از زمان مکلّف
تا این دم دانستہ و نادانستہ از ہمہ باز گشتیم توبہ کردیم بصدقِ
دِل مے خواہیم

اَشْھَدُ اَنْ لَّآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ وَحْدَہٗ
لَا شَرِیْکَ لَہٗ وَ اَشْھَدُ اَنَّ
مُحَمَّدًا عَبْدُہٗ وَرَسُوْلُہٗ

ؐ

# دُرُودِ تاج

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ○

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا وَمَوْلٰنَا مُحَمَّدٍ صَاحِبِ التَّاجِ وَالْمِعْرَاجِ وَالْبُرَاقِ وَالْعَلَمِ ط دَافِعِ الْبَلَآءِ وَالْوَبَآءِ وَالْقَحْطِ وَالْمَرَضِ وَالْاَلَمِ ط اِسْمُهٗ مَکْتُوْبٌ مَرْفُوْعٌ مَشْفُوْعٌ مَنْقُوْشٌ فِی اللَّوْحِ وَالْقَلَمِ ط سَیِّدِ الْعَرَبِ وَالْعَجَمِ ط جِسْمُهٗ مُقَدَّسٌ مُعَطَّرٌ مُطَهَّرٌ مُنَوَّرٌ فِی الْبَیْتِ وَ الْحَرَمِ ط شَمْسِ الضُّحٰی بَدْرِ الدُّجٰی صَدْرِ الْعُلٰی نُوْرِ الْھُدٰی کَهْفِ الْوَرٰی مِصْبَاحِ الظُّلَمِ ط جَمِیْلِ الشِّیَمِ ط شَفِیْعِ الْاُمَمِ ط صَاحِبِ الْجُوْدِ وَالْکَرَمِ ط وَاللّٰهُ عَاصِمُهٗ وَجِبْرِیْلُ خَادِمُهٗ وَالْبُرَاقُ مَرْکَبُهٗ وَالْمِعْرَاجُ سَفَرُهٗ وَسِدْرَةُ الْمُنْتَهٰی مَقَامُهٗ وَقَابَ قَوْسَیْنِ مَطْلُوْبُهٗ وَالْمَطْلُوْبُ مَقْصُوْدُهٗ وَالْمَقْصُوْدُ مَوْجُوْدُهٗ سَیِّدِ الْمُرْسَلِیْنَ خَاتَمِ النَّبِیّٖنَ شَفِیْعِ الْمُذْنِبِیْنَ اَنِیْسِ الْغَرِیْبِیْنَ رَحْمَةٍ لِّلْعٰلَمِیْنَ رَاحَةِ الْعَاشِقِیْنَ مُرَادِ الْمُشْتَاقِیْنَ شَمْسِ الْعَارِفِیْنَ سِرَاجِ السَّالِکِیْنَ مِصْبَاحِ الْمُقَرَّبِیْنَ مُحِبِّ الْفُقَرَآءِ وَالْغُرَبَآءِ وَالْمَسَاکِیْنِ سَیِّدِ الثَّقَلَیْنِ نَبِیِّ الْحَرَمَیْنِ اِمَامِ الْقِبْلَتَیْنِ وَسِیْلَتِنَا فِی الدَّارَیْنِ صَاحِبِ قَابَ قَوْسَیْنِ مَحْبُوْبِ رَبِّ الْمَشْرِقَیْنِ وَرَبِّ الْمَغْرِبَیْنِ جَدِّ الْحَسَنِ وَالْحُسَیْنِ مَوْلٰنَا وَمَوْلَی الثَّقَلَیْنِ اَبِی الْقَاسِمِ مُحَمَّدِ بْنِ عَبْدِ اللّٰهِ نُوْرٍ مِّنْ نُّوْرِ اللّٰهِ ط یٰۤاَیُّهَا الْمُشْتَاقُوْنَ بِنُوْرِ جَمَالِهٖ صَلُّوْا عَلَیْهِ وَاٰلِهٖ وَاَصْحَابِهٖ وَسَلِّمُوْا تَسْلِیْمًا ○

# مُناجات

از حضرت مولانا شمس الدین تبریزیؒ
(۵۶۰ھ — ۶۴۵ھ)

مَالِكُ الْمُلْكِ لَا شَرِيكَ لَهُ — وَحْدَهُ لَا إِلٰهَ إِلَّا هُو
عاشقان جان و دل نثار کنند — بر درِ لَا إِلٰهَ إِلَّا هُو
مصطفےٰؐ یافت در شب معراج — خلعتِ لَا إِلٰهَ إِلَّا هُو
صوفیاں گر بہشت می طلبند — ذکرِ شاں لَا إِلٰهَ إِلَّا هُو
باغبانِ قدیم لم یزلی — صِفتش لَا إِلٰهَ إِلَّا هُو
طوقِ لعنت فکند بر ابلیس — تَبَر تش لَا إِلٰهَ إِلَّا هُو
مؤمناں را نعیم شد روزی — برکتش لَا إِلٰهَ إِلَّا هُو
خوش درختیست درمیان جناں — میوہ اش لَا إِلٰهَ إِلَّا هُو
ہستی کائنات کن فیکون — از اثر لَا إِلٰهَ إِلَّا هُو
آسمان بے ستون زمین بر ہوا — قدرتش لَا إِلٰهَ إِلَّا هُو
قاریا! شاد باش کن حاصل — ہنرِ لَا إِلٰهَ إِلَّا هُو
چشم صدیقؓ را مکمل کرد — سرمۂ لَا إِلٰهَ إِلَّا هُو
عدل فاروقؓ را مدد بخشید! — ہمّتِ لَا إِلٰهَ إِلَّا هُو
کامل الحلم گشت ذوالنورین — از ہمیں لَا إِلٰهَ إِلَّا هُو
دم بدم بر زبان شیر خدا — نعرۂ لَا إِلٰهَ إِلَّا هُو
کس نداند بجز رسول کریم — معنیٔ لَا إِلٰهَ إِلَّا هُو
شمسِ تبریز گر خدا طلبی — خوش بخوان لَا إِلٰهَ إِلَّا هُو

# مناجات

## کلام حضرت خواجہ معین الدین چشتی رح

۵۳۶ – ۶۳۳ ھ

چو من پُر جرم و عصیانم | توئی غفار یا اللہ
چو من با عیب و نقصانم | توئی ستّار یا اللہ
بہ خواب مستی و غفلت | ز سر تا پا گرفتارم
بہ ذکر و طاعتِ خود کُن | مرا بیدار یا اللہ
چناں کُن از کرم بر من | بناءِ توبہ مستحکم
کہ خوانم ہر زماں ہر لحظ | استغفار یا اللہ
چو گور تیرہ تر وحشت | نماید بر منِ مجرم
بہ شمع مغفرت گرداں | پُر از انوار یا اللہ
چناں کُن از کرم آساں | بحقِ احمدِ مرسلؐ
عذابِ قبر چوں گردد | مرا دشوار یا اللہ
معینؔ الدین عاصی را | کہ مے نالد بصد زاری
گناہم بخش و ایماں را
سلامت دار یا اللہ

# تو مارا ستر کُن یارب توئی ستار یا اللہ

گناہانیکہ من کردم خداوندا تو می دانی
تو مارا ستر کُن یارب توئی ستار یا اللہ

اگرچہ پرگناہانم ترا غفار می دانم
بہ بخشا جُرم و عصیانم توئی غفار یا اللہ

گواہی می دھم حقا کہ جز تو نیست معبودے
زبان و دِل موافق شد بریں اقرار یا اللہ

یکے دانم یکے گویم یکے در دل گرہ بستم
بدل تصدیق می دانم زبان اقرار یا اللہ

تو ضعف حال من بنگر بکن از لطف بخشائش
گناہانم تو آمرزی باستغفار یا اللہ

یقین خود نمیدانم کدامی من مسلمانم!
نہ در اسلام شایانم نہ در کفار یا اللہ

رحیما رحم کن مارا بدہ توفیق بر طاعت
گناہانم تو آمرزی باستغفار یا اللہ

ازاں تنگی و تاریکی کہ اندر گور من باشد
فراخی بخش روشن کُن پُر از انوار یا اللہ

نہ دُنیا دوست میدارم نہ عقبےٰ را خریدارم
مرا چیزی نمی باید بجز دیدار یا اللہ
خداوندا مُسلمانم مُسلمانی نمی دانم
ولیکن چوں مُسلمانم مُسلمان دار یا اللہ

## کلامِ مولانا شبلیؒ

اے بکرم کارِ جہاں کردہ ساز مرہمہ را پیش تو روئے نیاز
چوں بدرت آمدہ ام با اُمید از کرم خویش مکن نا اُمید
چوں بدرت آمدم اُمیدوار سایۂ لطفے ز سرم برمدار

## رُباعی

اے خدا شرمندہ ام از کثرت احسان تو
شرم بر شرمم فزاید چوں کُنم عصیان تو
گر نہ بخشائی گناہانِ مرا از فضل خود
آب گردم از خجالت بر درِ غفران تو

# مناجات

از

میر سید شمس الدین اندرابی



الٰهی عفو کن از من خطاها — بشاهِ انبیاء یاسین و طاها

بشاهِ آں کہ منصور و مؤیّد — ابوالقاسم شفیع ما محمّدؐ

الٰهی عفو کن از من خطیات — مشرف سازیم هم از عطیات

بدنیا جز مناهی و ملاهی — نشد حاصل ز من چیزے الٰهی

بجز از معصیت چیزے نکردم — ز بیم آں همیشه روی زردم

رواں از دیده ام اشک ندامت — چه گویم پیشِ تو روزِ قیامت

چه آرم پیشِ تو طومار عصیان — پشیمانم پشیمانم پشیمان

دریں اندیشه ام اندر تب و تاب — ز دهشت بیقرارم همچو سیماب

کریما منعما آمرزگارا — رحیما قادرا پروردگارا

کنوں از فضلِ تو امّیدوارم — ز عدلِ تو کجا من تاب آرم

بفضلِ خود مرا هردم تو بنواز — بباشم تا ابد با عزّت و ناز

ز انعام و ز اکرامِ تو نازم — درونِ سینه پیدا سوز و سازم

عطایم نورِ ایمان نورِ قرآن — ز لطفِ خود بکن هستی تو رحمان

شفا و عافیت هم خیرِ دارین — امّیدم هست اندر طرفة العین

عوض ہر درد را یا بم شفائے | خطائے از من و از تو عطائے
الٰہی سہل فرما وقتِ سکرات | رہا نم از ہمہ آفاتِ درکات
الٰہی یا مُعزّز یا مُتسہّل | بعونِ خود مرا کُن حلِ مُشکل
مُنور قلبِ من از ذکرِ ہُو ہُو | زبانم کُن رواں بر وِردِ یاہو
بود وِردِ زبانم ماعبد ناک | زکامم من ندائے ماشکر ناک
خداوندا بہ دارِ جاودانی | تو اندر مقعدِ صدقم رسانی
الٰہی تو بپاسِ شاہِ معراج | زایمانم عطا کُن دُرّۃ التّاج

کریما بر درت آمد زلالی
سوالی و سوالی و سوالی

---

## رُباعی

صدیق عکسِ حسن کمالِ محمدؐ است
فاروقؓ ظل جاہ وجلال محمدؐ است
عثمانؓ ضیائے شمع جمال محمدؐ است
حیدرؓ بہار باغِ خصال محمدؐ است

# یا صاحبِ الجمال صلے اللہ علیہ وسلم

وَاَحسَنَ مِنکَ لَم تَرَ قَطُّ عَینِی

وَاَجمَلَ مِنکَ لَم تَلِدِ النِّسَآءُ

خُلِقتَ مُبَرَّاً مِن کُلِّ عَیبٍ

کَاَنَّکَ قَد خُلِقتَ کَمَا تَشَآءُ

(حضرت حسان بن ثابتؓ)

ترجمہ

آپ ﷺ سے زیادہ حسین میری آنکھوں نے کہیں نہیں دیکھا

اور آپ ﷺ سے زیادہ خوبصورت فرزند کسی عورت کے بطن

سے تولد نہیں ہوا۔

آپ ﷺ تمام عیبوں سے پاک پیدا کئے گئے۔

گویا آپ ﷺ جس طرح چاہتے تھے اسی طرح تخلیق کئے گئے۔

روضۂ رسالت مآب صلّی اللہ علیہ وسلّم کے مواجہہ شریفہ کی جالیوں پر کندہ

# نعتیہ اشعار

یَا خَیْرَ مَنْ دُفِنَتْ فِی التُّرْبِ اَعْظُمُہٗ
فَطَابَ مِنْ طِیْبِہِنَّ الْقَاعُ وَالْاَکَمُ

نَفْسِی الْفِدَاءُ لِقَبْرٍ اَنْتَ سَاکِنُہٗ
فِیْہِ الْعَفَافُ وَفِیْہِ الْجُوْدُ وَالْکَرَمُ

ترجمہ

اے بہتر اُن سب سے جن کے اجسادِ شریفہ خاک میں مدفون ہوئے ہیں
اور اُن کی خوشبو سے جنگل اور پہاڑ مہک اٹھے ہیں
میری جان اس پاک قبر پر فدا جس میں آپ سکونت فرما ہیں
اس قبر شریف میں پرہیزگاری ہے اور اسی میں جود اور کرم ہے

منقول از "نقوش" رسول نمبر لاہور

## روضۂ اطہر

در درگاہِ ختم المرسلین است | مقام عشق و آدابِ یقین است
مدار دور گردان است ایں در | مطاف پاک مردان است ایں در

زہر در راندہ را ملجاست ایں جا
بیا بیں قبلۂ دلہاست ایں جا

# بگیرم دامن آں سیدِ لولاک

(شیخ غلام قادر گرامی)

بگیرم دامن سید لولاک در محشر
شبے در خانۂ دل آں امام الانبیاء احمد
قضا گیرد عنانش را قدر گیرد رکابش را
قضا گیرد قدر گیرد ازل گیرد ابد گیرد
گرامی در قیامت آں نگاہ مغفرت خواہد
کہ در آغوش گیرد جرمہائے بے حسابش را

# قطعات

یارب ہمہ مشکلات آسانم کن — آگاہ ز دقیقہائے ایمانم کن
حقا کہ مرا لاف مسلمانی نیست — گر گبر و جہودم تو مسلمانم کن

یارب در خلق سجدہ گاہم نکنی — محتاج و گدا پادشاہم نکنی
موئے سیہم سفید کردی ز کرم — با موئے سفید رو سیاہم نکنی

یارب بمحمدؐ و علیؓ و زہراؓ — یارب بحسنؓ و حسینؓ و آل عبا
از لطف برآر حاجتم در دوسرا — بے منت مخلوق یا علی الاعلیٰ

یارب بہ رسالت رسول ثقلین — یارب بہ غزا کنندۂ بدر و حنین
عصیاں مرا دو حصہ کن در عرصات — نصفے بحسنؓ بہ بخش نصفے بحسینؓ

اے خالق ہر بلند و پستی — شش چیز عطا بکن ز ہستی
ایمان و امان و تندرستی — علم و عمل و فراخ دستی

یارب بحق مصطفیٰؐ عربی — وز حرمت چہار یار و اولاد علی
شرمندہ مہ ساز درمیان عرصات — آں دم کہ حساب عاصیاں را طلبی

شاہے کہ بحال مفلساں آگاہ است — چندا کہ گناہ بود شفاعت خواہ است
توقیع شہادتش کفیٰ باللہ است — یعنی کہ محمدؐ رسول اللہ است

پادشاہا ز کرم چشم نگہے دارم — از عدو باک ندارم چو تو شاہے دارم
بگذر از کین من اے چرخ کہ افتادہ نیم — چوں رسول عربیؐ پشت و پناہے دارم

کعبۂ مردان نہ از آب و گل است — طالب دل شو کہ بیت اللہ دل است
قبلۂ ارباب حق روی نبی — عاشق دیدار او شیخ و صبی

# اَلصَّلٰوۃُ وَالسَّلَامُ یَا مُحَمَّدُ مُصْطَفٰےؐ

یا نبی المحترم یا خواجہ ارض و سما
یا رسول محترم یا شافع یوم الجزا

ہادی کل امم یا مظہر نور خدا
مرحبا اھلاً و سھلاً یا حبیب کبریا

اَلصَّلٰوۃُ وَالسَّلَامُ یَا مُحَمَّدُ مُصْطَفٰےؐ

انت کعبہ انت اقصیٰ یا نبی الاصفیا
انت مولا انت والی یا امام الانبیاءؐ

انت نور الکبیر یا شمس الضحیٰ بدر الدجیٰ
انت طٰہٰ انت یٰسین یا امیر الاتقیا

اَلصَّلٰوۃُ وَالسَّلَامُ یا حبیب الانبیاء

تاجدار ارض بطحا یا امام القبلتین
صاحب المعراج واسریٰ یا رئیس الکعبتین

یا جمال المرسلین یا رسول العالمین
اَلصَّلٰوۃُ وَالسَّلَامُ یَا مُحَمَّدُ مُصْطَفٰےؐ

## منتخب اشعار طَلَعَ النَّبِیُّ الْمُصْطَفٰےؐ
من کلام امام یافعی رحؒ

بِکَمَالِہٖ بَلَغَ الْعُلٰی
بِجَمَالِہٖ کَشَفَ الدُّجٰی

بِقُدُوْمِہٖ زَالَ الْوَبَا
صَلُّوْا عَلَیْہِ دَآئِمًا

مِنْ کَفِّہٖ مَآءٌ جَرٰی
نَحْوَ السَّمَا لَیْلًا سَرٰی

خَیْرُ الرُّسُلِ خَیْرُ الْوَرٰی
صَلُّوْا عَلَیْہِ دَآئِمًا

قَدْ کَانَ فَجْرًا سَاطِعًا
قَدْ کَانَ نُوْرًا طَالِعًا

یَوْمَ الْقِیٰمَۃِ شَافِعًا
صَلُّوْا عَلَیْہِ دَآئِمًا

طَلَعَ النَّبِیُّ الْمُصْطَفٰےؐ
کَالْبَدْرِ یَطْلُعُ فِی الدُّجٰی

بِطُلُوْعِہٖ جَآءَ الْھُدٰی
صَلُّوْا عَلَیْہِ دَآئِمًا

# یاحبیبَ الالٰہ

## عربی نعت

یاحبیبَ الالٰہِ خُذ بیدی
مالعجزی سِواک مُستَندِی

کُن رحیماً لِذِلّتی و اشفع
یاشفیعَ الوریٰ اِلی الصّمد

اعتصامی سواجنابک لی
لیس یا سیّدی الی الاحد

صلواتی علیک فی الملوین
کان مُتجاوزاً عنِ العدد

وعلی اھل بیتک طُرّاً
وعلی الِک اِلی الابد

وعلی الصّحب کُلّھُم اجمع
ھُم نجُومُ الھُدیٰ اِلی الرّشد

وعلی التّابعین ھُم کانُوا
لِخیامِ السّداد کالوتد

وَعلٰی عبدِ القادرِ الجیلیؒ
سیّدِ الاولیاءِ بالسّندِ
وَعلٰی سیّدِ الامیرِ علی
بانی الشرعِ وثانی الاسدیؒ
وَعلٰی شیخ حمزۃ المخدومؒ
ھُو شیخ الشیوخ فِی بلدی
اَسْتَغِیثُو العاجزِ مُضطَرَ
شَمِّرُو ذَیلکُم اِلیَ المدد

---

الصُّبحُ بدا مِن طلعتِہٖ
وَاللَّیلُ دجیٰ مِن وَفرَتِہٖ
فاقَ الرُّسُلا فضلاً وَّعُلاً
اَھدیٰ السُّبُلا لِدلالتِہٖ
کنزُ الکرمِ مولی النِّعَمِ
ھادِی الاُمَمِ بِھِدایتِہٖ
نطقَ الحجرُ سعتِ الشَّجرُ
شُقَّ القمرُ بِاشارتِہٖ
ازکی النَّسب اَعلیَ الحسبِ
کُلُّ العربِ فِی خدمتِہٖ
جِبریلُ اتیٰ لیلۃَ اسریٰ
وَالرَّبُّ دعاہُ فی حضرتِہٖ
نالَ الشَّرفا وَاللّٰہُ عفیٰ!
عمّا سلفا مِن اُمَّتِہٖ
فمُحمّدُنا ھُو سیّدُنا
فالعِزُّ لنا بِاِجابتِہٖ

اے زبان ز آلائشی ہا پاک شو!
آتشی بگداز و مثلِ خاک شو!
ہوش دار و با ادب زیں جا گذر
پس سرا کن مدحتِ خیرُ البشر!

(حکیم غلام الدین سالفؔ مرحوم)

# حصّہ فارسی

## مناجات از حضرتِ ابنِ یمینؒ

اگر من عاقلم اللہ اللہ
چرا پس غافلم اللہ اللہ

نشاط مجلسم یاد جمالت
سرور محفلم اللہ اللہ

ازاں تحصیلِ بے حاصل چہ کردم
چہ باشد حاصلم اللہ اللہ

ازاں آتش کہ اندر طور افتد
چہ میسوزد دلم اللہ اللہ

مرا مشکلِ غم ہجر است ولیکن
نشد حل مشکلم اللہ اللہ

ہمہ از شوق او ابن یمینی!
سرشتہ شد گِلم اللہ اللہ

## خدایا رحمت دریائے عام است

خُدایا رحمت دریائے عام است
ازاں یک قطرۂ مارا تمام است

اگر آلائش خلق گنہگار
فروشوئی ازآں دریا بیکبار

نگردد تیرہ آں دریا زمانے
دلے روشن شود کارِ جہانے

چہ کم گردد ازاں دریائے رحمت
کہ یک قطرہ کنی بر خلق قسمت

دَر مذہب حق شناسی و حق طلبی | دانی چہ بود فریضۂ بر شیخ و صبی
بر عالم و جاہل و عربی و عجمی | یک عشق نبیؐ عشق نبیؐ عشق نبیؐ

غریبم یا رسول اللہ غریبم | نہ دارم در جہاں جز تو حبیبم
مرض دارم زِ عصیاں لا دوائے | مگر الطاف تو باشد طبیبم
بریں نازم کہ ہستم اُمّت تو | گنہگارم ولیکن خوش نصیبم

خرابم در غم ہجر جمالت یا رسُول اللہؐ
جمال روئے خود بنما رحم بر حال زار شیدا کُن

اسیران تو جاں دادند در ہجر لب لعلت
دہن بکشا و از راہ کرم یُحیِ المَوتیٰ

یَاصاحب الجمال و یَاسیّدَ البشر
مِن وجہك المُنیر لقد نور القمر
لَایمکنُ الثناءُ کما کَان حقّہٗ
بعد از خدا بزرگ توئی قصہ مختصر

کوثر چکد از لبم بہ ایں تشنہ لبی!
خاور دمد از شبم بہ ایں تیرہ شبی
اے دوست ادب کہ در حریم دل ماست
شاہنشاہِ انبیاء رسول عربیؐ

مرحوم نادر کلام گرامی

# اے تکیہ گاہت عرشِ معلیٰ

## کلامِ عبدالرحمن جامیؒ

۸۱۷ھ — ۸۹۸ھ

اے تکیہ گاہت عرشِ معلیٰ
وے عز و جاہت قرب و تولیٰ

اے والضحیٰ روئے والیل گیسوے
از تست ہر سوئے نور تجلیٰ

رُخ بدل کامل آئینہ دِل
دیدن مقابل آں روئے زیبا

شاہ حسینی با نازنینی
ماہِ مبینی خورشید بطحا

اے سرو قامت طوبیٰ خرامت
از لامکانت فردوس اعلیٰ

ای شاہِ کونین در طرفتہ[1] عین
بر قاب قوسین کردی مصلےٰ

قرآن امامت برہان قامت
فرقان نامت دُنیا و عقبیٰ

بر من نظر کُن خاشاک زر کُن
از یک نظر کن قلبم مصفیٰ

صلوات بے حد برکاتِ سرمد
بر ذات امجد ہر ساعت بادا

جامی غریبم مسکین ضعیفم!
خواہد لطیفم با معذرت خواہ

با خدا دیوانہ باش و با محمدؐ ہوشیار

# نعت شریف از حضرت امیر کبیر شاہِ ہمدان رح

زعکس روے تو یابند مقبولان ہدایت ہا
زخاک کوئ تو یابند مسعودان سعادت ہا

توآں انفاس رحمانی کہ جانہا از دمت یابند
توآں دریائ غفرانی کہ میشوئ خجالت ہا

قباحت ہائ فعل ما کہ سگ زاں عار میدارند
بغیر از پردۂ عفوت کہ پوشد ایں قباحت ہا

عنایت ہائ بے علت کہ باہر مفلسی داری
تسلّی می دہد دِل را امیدِ آں عنایت ہا

حمایت ہای فضل آورد جانہا از عدم بیرون
دِگر رہ چشم میدارد ز فضلت آں حمایت ہا

ہمای لطف اگر یکدم نظر بر جانم اندازد
سر ہر موی مَن یابد ازاں دولت کرامت ہا

زِ عشقتِ ہر کسی ہر دم حدیثِ دیگر آغازد
رخت گر جلوہ می سازد نماند ایں حکایت ہا

عقول قدسیاں گم گشت اندر یک خم زلفت
زمشت خاکیاں انجا چہ سنجند ایں مقالت ہا

علائیی دامن ہمت اگر از غود برافشانی
رسی در عالمے کانجا بنا شد ایں ملالت ہا

## نعت شریف از عاصی

بزم میلادِ سرورؐ است ایں جا ملک و حُور بر در است ایں جا

نور زیست است بزم میلادش ذرہ خورشیدِ خاور است ایں جا

وا سرِ گیسوی دو تائے کسے طرفہ سودای بر سر است ایں جا

عود شوقش زبسکہ می سوزم داغ دل آتشک مجمر است ایں جا

لب کشائیم بوصف اسنانش سخن شوق گوہر است ایں جا

از لب او حکایتے دارم سخنم روح پرور است ایں جا

عاصی خستہ دلِ پریشان حال

در سرِ زلف و عنبر است ایں جا

## نعت شریف از خواجہ فرید الدین عطارؒ

۵۱۳ — ۶۲۷ ھ

گر قبلہ نما خواہی بیں روئے محمدؐ را محراب دعا گرداں ابروے محمدؐ را

مستیم زبوی او دیوانہ روئے او زنجیر دلِ ما کن ہر موے محمدؐ را

تا نیست بادہ مستیم دیوانہ و سر مستیم بر گردنِ دل بستیم گیسوئے محمدؐ را

شد چشم خدا بیناں زاں نور رخش روشن آئینہ وحدت بیں زان روئے محمدؐ را

از ناوک اعجازش گشتند ہمہ عاجز بت خانہ شکن بنگر بازوئے محمدؐ را

فیاض ازل درجی از مشک لطیفم داد خوش یافتہ بسمل خوشخوئے محمدؐ را

از عطر عطائے او عطار معطر شد بو بردہ مشام جاں خوشبوئے محمدؐ را

# نعت رسول مقبولؐ

مولانا جامیؒ

ای ز رخسار تو جہاں پیدا — وز جمال تو عالم شیدا

ذاتِ تو آفتاب کونین ست — رویت آئینۂ خدا نما

ہر کہ دیدت یقین خدا را دید — من رانی براین حدیث گواہ

سرمۂ دیدہ ات زمازاغ ست — جملہ عالم بچشم تو شیدا

خاک آدم ز تو شدہ روشن — چوں ظہورت از و شدہ پیدا

از برائے تو آمدہ بوجود — آسمان و زمین و ما فیہا

انبیاء ذرہ اند تو خورشید — اولیاء قطرہ اند تو دریا

گر نہ بودے تو یا رسول اللہؐ — نہ آمدے در وجود ارض و سماء

عرش کرسی نمی شُدے پیدا — آدم و عالم و حو کجا!

گیسوان تو سورۂ والیل — روی پاک تو آفتاب ضحیٰ

تخت گاہ تو قاب قوسین ست — بلکہ وحدت سرائے او ادنیٰ

کے بود از فراق تو نالاں — گاہ بہ یثرب روم گہے بطحی

بر در آستان تو از شوق — نالہ ہا می زنم کہ اے ملجا!

آستان درت بچشم وفا — بہتر آمد ز جنّت الماویٰ

بادل سوزناک و دیدۂ تر — شمع ساں سوختم ز سرتا پا

جان بلب آمدم ز ہجرانت تو — از برائے خدا رخ بنما

خستہ گاں را بخواب دیداری — از لب جانفزای گفتاری

ای شہنشاہ یثرب و بطحیٰ ٭ وی مہہ برج آسمان ھدیٰ

بلبل روضۂ ات الم نشرح ٭ رونق افزای باغ ثم دنیٰ

دہ بہ سر تاج علم القرآن ٭ نہ قدم بر سریر ما اوحیٰ

کن بہ بر خلعت فترضیٰ زود ٭ عاصیاں را شفاعتے فرما

نعت گیسوی تو بود حامیم ٭ وصف ابروی تو بود طٰہٰ

گر نہ دم می زدے ز تو عیسیٰ ٭ از دمش کیف یحی الموتیٰ

خاتم المرسلین بشیر و نذیر ٭ شد وجود تو ای حبیب خدا

یافت موسیٰ ز نور تو شرے ٭ ساخت اظہار آں ید بیضاء

وصف اوصاف تو ز سر تا پا ٭ نتواند کسے بغیر از خدا

رب ابلغ بغیر شمار و عدد ٭ صلوٰت و سلام تا ابدا

جامیا[1] غم غور ز کرب و بلا
کہ بود شافعم رسولِ خدا

روشن

با صد ہزار جلوہ بروں آمد کہ من ٭ با صد ہزار دیدہ تماشا کنم ترا
طوبیٰ و سدرہ گر بقیامت بمن دہند ٭ یکجا فدائے قامتِ رعنا کنم ترا

(فروغی بسطامی)

[1] نوٹ: مقطع سے صاف ظاہر ہے کہ یہ کلام مولانا جامیؒ کا ہے۔ جب کہ کچھ بزرگوں کا کہنا ہے کہ یہ کلام قاضی جمال الدین جمیل رحؒ کا ہے۔

# در ذاتِ تو ہویدا انوارِ کبریا را

## کلامِ مخدوم علاء الدین صابر کلیری

(۵۹۲ — ۶۹۰ھ)

بنما جمالِ خود را یک دم بمن نگارا
تا در رخ تو بینم نورِ خدا نما را

پردہ برافگن از رخ تا من یافتم ز رویت
در ذاتِ تو ہویدا انوارِ کبریا را

من ہیچ غم ندارم در روزِ محشر از گنہ
دیدم بچشمِ حق بین سلطانِ انبیاء را

سوئے خدا روم من از ہر درے کہ خواہم
دارم بدستِ عرفان دامانِ مصطفٰے را

بوئے ز زلفِ مشکین با ہر کسے رسانند
یارب بدہ تو راہے در کوی او صبا را

عالم کشتی و گوئی اینہا ہم از قضا شد
راہے کجاست جانان در کوی تو قضا را

عالم زماہ رویاں گر پر شود نہ بینم
جز تو، بہ تو ز اول دارم رہ وفا را

# محراب دو ابروئے تو قوسین او ادنیٰ

## منتخب اشعار من کلام حضرت نظامی رح

اے پادشہ مسند اقلیم تجلّیٰ
قصر تو فلک تکیہ گہت عرش معلّیٰ

اے شاہِ رُسل شمع سبل رہبر کل
شاہبازِ دنیٰ طائر اوج فتدلیٰ

یک نسخہ زِ وصفِ شب معراج تو والنجم
طغرائے تو یٰسین دلوای تو فتحنا

واللیل قسم بر شکنِ طرۂ مویت
والشمس بنمار غت اے شمع دلآرا

اکلیل تو حٰمٓ قبای تو مزمل
مدح تو الم نشرح والقابِ تو طٰہٰ

بالائے تو سر دلب جو بار مدثر
محرابِ دو ابروئے تو قوسین او ادنیٰ

بالائے قدت خلعت لولاک لعمرک
دربان درت یوشع و ذوالکفل و عیسیٰ

برخاک صفا اهل سما سجدہ نمودند
بر ناصیہ اش بود ز انوار تو سیما

از خلقت کس نہ شنیدست و ندیدست
مثل تو شہنشاہ بہ دُنیا و بہ عقبےٰ

دیدند بتان حرم آنسر و قدِ تو !
کردند بہ پیش قدمت سجدۂ اعلا

المنۃ للہ کہ سود است نظامی
رخسارہ بدرگاہ شہ یثرب و بطحا

## گُل از رخ آموختہ

گل از رخت آموختہ نازک بدنی را
بلبل ز تو آموختہ شیریں سخنی را

ہر کس کہ لب لعل ترا دیدہ بہ دل گفت
حقا کہ خوش قندۂ عقیق یمنی را

فیاض ازل دوختہ بر قامت زیبا
در قد تو ایں جامۂ سرو چمنی را

در عشق تو دندان شکن است بہ اُلفت
تو جامہ رسانید اویسی قرنی را!

از جامیٔ بیچارہ رسانید سلامے
بر درگہہ دربار رسولؐ مدنی را

---

## اے تو تسکین بیقراری ہا
(کلام محمد امین دارابیؒ)

اے تو تسکین بیقراری ہا
خوشگوار از تو ناگواری ہا

اے گدایان فاقہ مست ترا
پائے مال است شہریاری ہا

اے بدرگاہِ فقر تو شاہی
دادہ است تن بخاکساری ہا

گہ بہ ہنگامِ قہر و غلبہ ترا
کم نہ شد عفو بردباری ہا

گر عبادت کنی علیلے را
کم نہ گردد نامداری ہا

عاصیاں رابنام پاک تو ہست
بتوسل اُمیدواری ہا

نیست جز تو کسے بر ہاند
من آوارہ شد زخواری ہا

---

اے خاک درگہہ تو جبین نیاز ما ؎ قربان یک نگاہِ تو عمر دراز ما

# نعت شریف از جامی رح

وصلی اللہ علی نورٍ کزو شد نور ہا پیدا!
زمین از حبّ او ساکن فلک در عشق او شیدا

از او در ہر تنے ذوقے واز او در ہر دلِ شوقے
از او بر ہر زبان ذکرے و از او در ہر سرِ سودا

محمدؐ احمدؐ و محمود کہ وی را خالقش بستود
کزو شد بُود ہر موجود و زو شُد دیدہ ہا بینا

بوصفش سورۂ طاہا مزمل ہم دگر یٰسین
بہ تعظیمات عالی ذاتِ تلک الرسل فضّلنا

اگر نامِ محمدؐ را نیاوردے شفیع آدم
نہ آدمؑ یافتے توبہ نہ نوحؑ از غرق نجینا

نہ ایوبؑ از بلا راحت نہ یوسف حرمت وحشمت
نہ عیسیٰؑ آن مسیحا دم نہ مُوسیٰؑ آن ید بیضا

دو چشم نرگسینش را کہ مازاغ البصر خوانند
دو زلف عنبرینش را کہ واللیلِ اذا یغشا!

منور عالم از رویش معطر ہر دو گیسویش
مظفر ہر دو بازویش دو زلفش چوں شب یلدا

ز سینہ اش جامی الم نشرح لک بر خوان
ز معراجش چہ می پوئی کہ سبحان الذی اسریٰ

## نعتِ شریف از حضرت شاہ نعمت اللہ قادری

جام گیتی نماست سیّد ما ... جانِ جانانِ ماست سیّد ما

دُنیا و آخرت طفیل ویست ... سیّد دو سرا است سیّد ما

سیّد ما محمّد است بحق ... کہ رسولِ خدا است سیّد ما

خوش فقیری غنی است در عالم ... ھم غنی از غنا است سیّد ما

مظہر اسم اعظمش خوانم ... حضرت مصطفیٰ است سیّد ما

فارغم از فنا بدولت اُو ... شاہِ دار البقاست سیّد ما

سیّد عالم است ایں سید ... بر ہمہ پادشاہست سیّد ما

نقد گنجینہ حدوث و قدم ... داور و بینواست سیّد ما

راحت جانِ دردمندان است ... دردِ دل را دواست سیّد ما

اولیا تابع انداو منبوع ... سیّد انبیاء ست سیّد ما

نعمت اللہ نصیب از دارد
والئ اولیاست سیّد ما

## نعت شریف

از کلام
حضرت شیخ محمد اشرف سہروردی

سورۂ واللیل دیدم وصف گیسوئ شما
والضحٰے خواندم سراسر نسخۂ روی شما
پایہ پایہ تا بسوئ قاب قوسین آمدم
چون نظر کردم بدیدم طاق ابروی شما

حرف حرف سورهٔ یوسف فرد خواندم شبی
ذرهٔ از آفتاب حسن دلجوئی شما

آں روایتها کہ می گویند از خلق عظیم
دفتر اخلاق خواندم سربسر خوئی شما

بانگ طبتم فادخلوها خالدین اندر جہاں
چوں بگوش جاں شنیدم از سر کوئی شما

شاہد لولاک بر دل غمزدہ معلوم گشت
آدم و عالم طفیل یک سر موئی شما

یارسول اللہ بحاجات آمدم سوئی شما
آرزو دارم دہم جان در تگ و پوئی شما

یارسول اللہ رخ رخشاں بسائل بر کشا
سورهٔ والشمس باشد صفحہ روئی شما

یارسول اللہ بخواہ حاجات ما از ذو المنن
تا روا ساز د ہمہ حاجاتم از روئی شما

دیدہ ام بسیار در تفسیر ما زاغ البصر
شرح چشم مست شور انگیز جادوئی شما

گر نیاید ہیچ عذری گفت در یوم الحساب
خاطر اشرف بحمد اللہ ثنا گوئی شما

# مرحبا صلِّ علیٰ گویم ثنائے مصطفےٰ ؐ [۱]

بابا نصیب الدین غازی ——— المتوفی ۱۰۴۷ھ

مرحبا صلِّ علیٰ گویم ثنائے مصطفےٰ ؐ ۔ صد سلام از من بہ آل و اقربائے مصطفےٰ ؐ

جملہ عالم را رضائے حق بود مقصودِ دل ۔ مژدہ ایں بشنو کہ جوید حق رضائے مصطفےٰ ؐ

مردۂ صد سالہ می آید دواں لبیک گو ۔ از لبِ جاں بخش گر آید ندائے مصطفےٰ ؐ

حاجت کحل الجواہر نیست مارا اے طبیب ۔ توتیائے چشم سازم خاکِ پائے مصطفےٰ ؐ

مطلع الفجر است سیمائے منوّر القمر ۔ لیلۃ القدر است زلفِ مشکسائے مصطفےٰ ؐ

نام او یٰسین و طٰہٰ جام او کوثر بداں ۔ سورۂ انّا فتحنا شد لوائے مصطفےٰ ؐ

بود اسرارِ خدا در کاف و ہا و یا عین و صاد ۔ کس نشد آگاہ ازیں سرہا سوائے مصطفےٰ ؐ

شد برابر خلعتِ لولاک با لائے قدش ۔ پس مزمل از خدا آمد قبائے مصطفےٰ ؐ

قدسیاں در لیلۃ المعراج میگفتند بہم ۔ ہر دو عالم کرد پیدا حق برائے مصطفےٰ ؐ

چوں بعرشِ شد رسیدہ گفت جبریلِ امین ؑ ۔ در مقامِ قربِ ربّانی است جائے مصطفےٰ ؐ

شد مقامش قابَ قوسین بلکہ او ادنیٰ از آں ۔ کس سوائے حق نداند منتہائے مصطفےٰ ؐ

گر منوّر آفتاب و ماہتاب اندر جہاں ۔ روشن اند ایں ہر دو گوہر از ضیائے مصطفےٰ ؐ

روزِ محشر پیش داور انبیاء و اولیاء ۔ میکند ہر یک شفاعت در قضائے مصطفےٰ ؐ

ثانی اثنین اذ ہما فی الغار صدیق و بس ۔ از سرا پائے حضرت شد بجائے مصطفےٰ ؐ

از ید فاروقِ اعظم فتح شد عجم و عراق ۔ حامیِ دینِ نبی شد از عطائے مصطفےٰ ؐ

جامع القرآن ذی النورین عثمانِ غنی ؓ ۔ صاحبِ جود و سخا شد از حیائے مصطفےٰ ؐ

۱۔ نوٹ: مقطع سے [illegible] ظاہر ہے کہ یہ کلام بابا نصیب الدین غازی کا ہے [illegible]

غیر فرارِ بشان حیدر کرار است
فتح خیبر را نمود مُرتضائے مصطفےٰ
دادہ اند حسنین آں سبطین از صدق و صفا
تن بہ تقدیرِ خدا و جاں فدائے مصطفےٰ
تاقیامت نعتِ احمدؐ میکنم ورد زبان
جنت الفردوس یابم از صدائے مصطفےٰ

اے شہہِ عرب و عجم کُن یک نگاہے بر نصیب
آرزومند است درکشمر گدائے مصطفےٰ

## یک نظر سوئے منِ بے چارہ کُن!

(کلام شیخ فریدالدین عطار)

۵۱۳ – ۶۲۷ ھ

ہر دو گیتی گرد خاکِ پائے تست
در گلیمے خفتہ جائے تست
بے کسان را کس توئی در ہر نفس
من ندارم در جہانم جز تو کس
یک نظر سوئے منِ بے چارہ کُن!
چارۂ کار من غم خوارہ کُن!
گر چہ ضائع کردہ ام عمر از گناہ
توبہ کردم عذر من از حق بخواہ
اے شفاعت خواہ جانِ تیرہ روز
لطف کن شمع شفاعت بر فروز
دیدۂ جان را لقائے تو بس است
ہر دو عالم را رضائے تو بس است

دار وئے دردِ دلِ بے بہرہ تست
نور جانم آفتاب چہرہ تست

# بلبلِ خوش نوائے ما اوحیٰ

کلام
مولوی غلام محی الدین
مہدی

قرۃ العین حضرت حسنینؓ —— نورِ چشمانِ حضرت زہرا

اے مِلِ ساغرِ خُمِ طاہا — قُلقلِ آبِ گینۂ اسریٰ
اے گُلِ روضۂ خُدادانی — بُلبلِ خوشنوائے ما اوحیٰ

شاہِ شاہانِ عالمِ ملکوت — ماہ تابانِ مرکزِ غبرا
طوطئ نازِ طارمِ علوی — غلغل اندازِ قبۂ مینا

مہمانِ اَبیتُ عند اللہ — میزبانِ شفاعتِ کبریٰ
قرۃ العینِ دیدۂ یٰسین — دُرۃ التاجِ اوجِ ثم دنیٰ

انجمن سوزِ طاغیانِ زمین — انجم افروزِ آسمانِ ھدیٰ
گیسوئے تابدارِ تو واللیل — پرتوے از رُخِ تو شمس ضحیٰ

از لعمرک عمامہ ات برسر — وز فتحنا بدوشِ تو طغرا
رُوحِ اقدس بود چاکرِ تست — نوح اندر فتوح بخشیّنا

درس اندوزِ مدرستِ ادریس — شعلہ افروزِ مشعلت مُوسیٰ
محمل آرائے ناقہ ات صالح — فرق اندازِ مسجدت یحییٰ

غرق در چاہِ غبغبت یوسف — سر بہ تسلیم دادہ زکریا
نئے نواز درِ تو اسرافیل — چرخ اندازِ گنبدِ خضرا

خم کمر بردرت جم و نوذر — دم گرفتت قیصر و کسریٰ
چار یارت خلاصۂ کوثر — چار اسرارِ عالمِ بالا

روز و شب نعت خوانِ تو مہدی — نالہ زن مثلِ بلبلِ شیدا

نوذر ـ یعنی منوچہر بادشاہ کے فرزند کا نام ؎

